| | نام انگوانٹم - لاطانی - انگریزی - عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | انگوانٹم ایکوی روزیٔ۔ روز واٹر آئینٹ منٹ (کولڈ کریم) (مرہم گلاب) | روز واٹر ڈائیلیوٹ نہ کیا ہوا ۷ فلوئڈ اونس سفید موم ۱½ اونس۔ سپرمے سی ٹائی ۱¼ اونس آمنڈ آئل ۹ اونس۔ آئل آف روز ۸ بوند۔ سفید موم۔ سپرمے سی ٹائی اور آمنڈ آئل کو ایک گرم کئے ہوئے کھرل میں ڈال کر اور اس میں تواتر روز واٹر ملا کر رگڑتے جائیں۔ آخر میں آئل آف روز ملا کر کھرل کرتے جائیں یہاں تک کہ وہ سرد ہو جائے۔ | ۹ اونس روز واٹر | فریگ رنیٹ (معطر) امولی اینٹ اور ڈی مل سینٹ (مرخی و ملطف) زخموں پر لگاتے ہیں۔ |
| ۸ | انگوانٹم ایکونی ٹی نی (مرہم اکونیٹون) ایکونی ٹین آئینٹ منٹ (مرہم بیش) مرہم بش (میٹھا تیلیا) | ایکونی ٹین ۱۰ گرین۔ اولی اک ایسڈ ۸۰ گرین لارڈ ۴۱۰ گرین + ایکونی ٹین کو اولی اک ایسڈ کے ساتھ ملا کر رگڑیں اور نرم آنچ پر رکھیں حتیٰ کہ ایکونی ٹین حل ہو جائے پھر لارڈ ملائیں۔ | ۵ میں ۱ ایکونی ٹین | ایک قوی لوکل انل گے سک اور سیڈیٹو یعنی قوی مقامی مخدر و مسکن۔ ایکو یوٹرلجی میں یعنی عصبی دردوں پر لگتے ہیں |
| ۹ | انگوانٹم بلاڈونی (مرہم بیشروح) بلاڈونا آئینٹ منٹ (مرہم لفاح بری) | لیکوئیڈ ایکسٹریکٹ آف بلاڈونا ۲ فلوئیڈ اونس بنزوایٹیڈ لارڈ ۲½ اونس + لیکوئیڈ ایکسٹریکٹ کو آنچ پر اڑائیں یہاں تک کہ ½ اونس رہ جائے پھر اس میں لارڈ ملائیں۔ | ۲۰ و نیفنا ایکلا مٹا (جوہر) | اینوڈائن (مسکن) اور اینٹی فلوجسٹک دافع سوزش اسکو بھی عصبی دردوں پر لگایا کرتے ہیں۔ |
| ۱۰ | انگوانٹم پائی سس لیکوئیڈی ٹار آئینٹ منٹ (مرہم قطران) | ٹار ۵ اونس۔ ییلو بیز ویکس (زرد موم) ۲ اونس موم کو پگھلا کر اور اس میں ٹار ملا کر سرد ہونے تک رگڑتے جائیں۔ | میں ۵ | لوکل سٹیمولینٹ اور اینٹی سپٹک اسکو سوراٹی سس (داء الصدفیہ) وغیرہ جلدی امراض پر لگاتے ہیں۔ |
| ۱۱ | انگوانٹم پیرافائی نی (مرہم پیرافین) پیرافین آئینٹ منٹ | ہارڈ پیرافین ۳ اونس۔ سافٹ پیرافین ۷ اونس دونوں کو ملا کر ایک چینی کی رکابی میں پگھلائیں اور سرد ہونے تک رگڑتے جائیں۔ | میں ۳ اور ۷ | بطور بیس دیگر مراہم کے بنانے میں کام آتی ہے۔ |
| ۱۲ | انگوانٹم پوٹے سی آئی آیوڈائیڈائی پوٹے سی ام آیوڈائیڈ آئینٹ منٹ (مرہم پوٹے سی ام آیوڈائیڈ) | پوٹے سی ام آیوڈائیڈ ۵۰ گرین۔ پوٹے سیم کاربونیٹ ۳ گرین۔ آب مقطر ۴۰ گرین۔ بنزوایٹیڈ لارڈ ۴۰۰ گرین۔ پہلی دونوں دواؤں کو پانی میں حل کر لیں پھر ایک گرم کھرل میں چربی کے ساتھ آہستہ آہستہ ملائیں | ۱ میں ۱۰ | آلٹریٹو (معدل)۔ ریزالونیٹ (محلل) اس کو آتشک اور غدودی رسولی پر لگایا کرتے ہیں۔ |
| ۱۳ | انگوانٹم ریزائی نی (مرہم راتینج) ریزین آئینٹ منٹ (مرہم رال) باسیلی کون آئینٹ منٹ (مرہم باسلیقون) | ریزین (رال) سفوف ۸ اونس ییلو بیز ویکس (زرد موم) ۸ اونس آلیو آئل (روغن زیتون) ۸ اونس لارڈ ۴ اونس۔ رال اور موم کو پگھلا کر اس میں لارڈ اور روغن ملا کر آہستہ آہستہ سرد ہونے تک رگڑتے جائیں۔ | ۲ میں ۱ | سٹیمولینٹ (محرک) اس کو انڈولینٹ سور یعنی کہنہ زخموں پر لگایا کرتے ہیں۔ |

اور سفید یا زرد موم استعمال کر سکتے ہیں +

برٹش فارماکوپیا میں کل ۴۴ مَراہم ہیں جن میں سے ۳۰ تو مختلف ادویہ کی عام مَراہم ہیں اور باقی ۱۴ میں سے ۴ ایسی ہیں جن میں لیڈ یعنی رُصاص یا سیسہ کے مُرکبات پڑتے ہیں اور ۱۰ ایسی ہیں جن میں ہائیڈرارجرائی یعنی سیماب کے مرکبات پڑتے ہیں ۔ اس لئے مَراہم کو تین جماعتوں میں تقسیم کیا جاتا ہے :-

## جنرل آئنٹمنٹس (یعنی) مَراہم عمومی :-

| | نام انگوائنٹم ۔ لاطانی ۔ انگریزی عربی ۔ فارسی | اجزاء وترکیب | طاقت | افعال واستعمال |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | انگوائنٹم آئیوڈائی آئیوڈین آئنٹمنٹ (مرہم آئیوڈین) | آئیوڈین ۳۰ گرین ۔ پوٹے سیم آئیوڈائڈ ۳۰ گرین گلیسرین ۶۰ گرین ۔ لارڈ ۴۰۰ گرین + پہلی تینوں دواؤں کو ایک شیشے یا چینی کے کھرل وغیرہ میں ڈال کر رگڑیں اور اس میں رفتہ رفتہ لارڈ ملاتے جائیں ۔ | ۲۵ میں ۱ آئیوڈین | اِری ٹینٹ (خراش کنندہ) ریزالوینٹ (محلل) اور آلٹریٹو (مُبدل) اس کو گلینڈیولر سوئیلنگ (متورم غدود) وغیرہ پر لگاتے ہیں |
| ۲ | انگوائنٹم آئیوڈوفارمائی آئیوڈوفارم آئنٹمنٹ (مرہم آئیوڈوفارم) | آئیوڈوفارم کا باریک سفوف ½ اونس ۔ پیرافین آئنٹمنٹ (زرد) ½ ۲ اونس ۔ دونوں کو ملالیں ۔ | ۱۰ میں ۱ آئیوڈوفارم | ڈِس اِن فیکٹینٹ ۔ اینٹی سیپٹک (دافع تعفن) آتشکی زخموں پر لگاتے ہیں |
| ۳ | انگوائنٹم ایٹروپینی (مرہم جوہر سنجرف) ایٹروپین آئنٹمنٹ (مرہم ایٹروپین) | ایٹروپین ۱۰ گرین ۔ سولیک ایسڈ ۴۰ گرین لارڈ ۷۵۰ گرین + ایٹروپین کو اولیک ایسڈ کے ساتھ ملاکر رگڑیں اور اسے دھیمی آنچ پر رکھیں جب تک کہ ایٹروپین حل ہوجائے پھر اس میں لارڈ ملادیں | ۵۰ میں ۱ ایٹروپین | لوکل اینوڈائن (مقامی مسکن) نیورلجیا (عصبی درد) پر ملتے ہیں ۔ |
| ۴ | انگوائنٹم ایسڈائی بورے سائی بورک ایسڈ آئنٹمنٹ (مرہم ملح بورق) | بورک ایسڈ کا نہایت باریک اور نہایت احتیاط سے چھانا ہوا سفوف ایک اونس ۔ وہائٹ پیرافین آئنٹمنٹ ۹ اونس ملالیں ۔ | ۱۰ میں ۱ بورک ایسڈ | اینٹی سیپٹک (دافع تعفن) زخم اور جلے ہوئے مقام پر لگاتے ہیں ۔ |
| ۵ | انگوائنٹم ایسڈائی سیلی سیلائی سیلی سیلک آئنٹمنٹ | سیلی سیلک ایسڈ ۱۰ گرین ۔ وہائٹ پیرافین آئنٹمنٹ ۴۹۰ گرین ۔ دونوں کو ملالیں ۔ | ۵۰ میں ۱ سیلی سیلک ایسڈ | اینٹی سیپٹک (دافع تعفن) بعض جلدی امراض مثلاً داد وغیرہ پر لگاتے ہیں |
| ۶ | انگوائنٹم ایسڈائی کاربالے سائی کاربالک ایسڈ آئنٹمنٹ (مرہم تیزاب کوئلہ) | فینول ½ اونس ۔ گلیسرین ½ ۱ اونس ۔ وہائٹ پیرافین آئنٹمنٹ ½ ۱۰ اونس سب کو باہم ملالیں ۔ | ۲۵ میں ۱ فینول | اینٹی سیپٹک اور ڈی اوڈورینٹ کیڑوں اور زخموں پر لگاتے ہیں ۔ |

| نمبر | نام ٹراکس کس - لاطانی - انگریزی - عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | بے حس جس سے بنایا جاتا ہے | طاقت ایک قرص میں | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ٹراکس کس مارفائینی (قرص مارفین) مارفین لازنج (قرص جوہر افیون مخدر) | مارفین ہائیڈروکلورائیڈ 1/32 گرین ٹولو بیسس کے ساتھ قرص بنالیں | ٹولو بیسس | 1/32 گرین مارفین | ۱ سے ۶ قرص | سیڈیٹو (مسکن)۔ ایکس پیکٹورینٹ اور اوریٹیبل کف (خراشدار کھانسی) میں مفید ہے۔ |
| ۱۶ | ٹراکس کس مارفائینی ایٹ ایپی کے کوانہی مارفین اینڈ ایپی کے کوانہا لازنج | مارفین ہائیڈروکلورائیڈ 1/32 گرین ایپی کے کوانہا سفوف 1/12 گرین | ٹولو بیسس | 1/32 گرین 1/12 گرین | ۱ سے ۶ قرص | سیڈیٹو اور ایکس پیکٹورینٹ اوریٹیبل کف (خراشدار کھانسی) میں مفید ہے۔ |
| ۱۷ | ٹراکس کس یوکے لپ ٹائی گمی یوکے لپٹس گم لازنج (قرص صمغ یوکالپٹس) | یوکے لپٹس گم ایک گرین فروٹ بیسس کے ساتھ قرص بنالیں۔ | فروٹ بیسس | ایک گرین | ۱ سے ۵ قرص | لوکل ایسٹرنجنٹ (مقامی قابض) اور ریلیکسڈ تھروٹ (خشونت حلق) میں مفید ہے۔ |

## انگوانٹا (UNGUENTA) یعنی مَراہِم

ڈاکٹری نام — طبی نام

(لاطانی) انگوانٹم (Unguentum) واحد۔ انگوانٹا (Unguenta) جمع۔ (عربی) مرہم۔ مراہم جمع

(انگریزی) آئنٹمنٹ (Ointment) واحد۔ آئنٹمنٹس (Ointments) جمع (فارسی) مرہم۔ مراہم جمع

تعریف۔ انگوانٹم یعنی مرہم ایک یا چند ادویہ کو کسی قسم کی چربی یا روغن وغیرہ میں ملاکر بنایا ہوا ایک نیم جامد یا ملائم مرکب ہوتا ہے جو صرف بیرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ مراہم بنانے میں مندرجہ ذیل شحمی و روغنی اشیاء بطور بے سس کے تنہا یا ایک دو ملاکر استعمال کی جاتی ہیں:۔

(۱) پری پیرڈ سوئیٹ (صاف کی ہوئی بھیڑ کی چربی) (۲) لارڈ (سؤر کی چربی) (۳) بن زوئے ٹیڈ لارڈ (سؤر کی لوبان دار چربی) (۴) سپرمے سی ٹائی (وھیل مچھلی کے سر کی چربی) (۵) لینولین یعنی وول فیٹ (بھیڑ کی پشم کی چربی) (۶) بیز ویکس (موم) (۷) آلیو آئل (روغن زیتون) (۸) آمنڈ آئل (روغن بادام) (۹) پیرافین +

نوٹ۔ گرم ممالک میں جہاں شدت گرمی کے سبب مراہم بہت نرم ہو جاتی ہیں وہاں پر معمولی بے سس کی جگہ بن زوئیو ریٹیڈ لارڈ (سؤر کی دیگر سخت کی ہوئی چربی) پری پیرڈ سوئیٹ

اور پھر اس کو پانچسو یکساں اقراص میں تقسیم کر دیں اور ان کو ایک گرم ہوا والے کمرے میں معتدل حرارت پر خشک کر لیں +

(۲) روز بیسس سے :- ان اقراص کے بنانے کی بھی وہی ترکیب ہے جو اوپر بیان کی گئی ہے فرق صرف اتنا ہے کہ ان میں بجائے بلیک کرنیٹ پیسٹ کے روز واٹر (گلاب) پڑتا ہے +

(۳) سمپل بیسس سے :- یہ بھی اسی طرح سے تیار ہوتے ہیں لیکن ان میں نہ تو بلیک کرنیٹ پڑتا ہے اور نہ روز بیسس +

(۴) ٹولو بیسس سے :- یہ بھی مذکورۂ بالا طریق سے درست ہوتے ہیں ان میں بیسس کے طور پر ٹنکچر آف ٹولو پڑتا ہے +

برٹش فارماکوپیا میں مندرجۂ ذیل ۱۷ لاذنجیز (اقراص) آفیشل ہیں:-

| | نام ٹراکس کس - لاطانی - انگریزی - عربی فارسی | اجزاء و ترکیب | بیسس جس سے بنایا جاتا ہے | طاقت ایک قرص میں | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ٹراکس کس اپی کے کوہنی<br>اپی کے کوانیا لاذنج (قرص عرق الذہب) | اپی کے کوانیا کی جڑ کا سفوف ¼ گرین فروٹ بیس کے ساتھ قرص بنالیں | فروٹ بیسس | ¼ گرین | ۱ سے ۳ اقراص | اکسپکٹورینٹ دستآور۔ مخرج بلغم، کھانسی میں دیتے ہیں۔ |
| ۲ | ٹراکس کس ایسیڈائی بنزوئی سائی<br>بنزوئک ایسڈ لاذنج<br>(قرص جوہر لوبان) | بنزوئک ایسڈ ½ گرین فروٹ بیسس کے ساتھ قرص بنالیں | فروٹ بیسس | ½ گرین | ۱ سے ۵ اقراص | اکسپکٹورینٹ (مخرج بلغم) اور اینٹی سیپٹک (دافع تعفن) ہے۔ کھانسی میں جب بلغم ملتے تو یہ مفید ہوتا ہے |
| ۳ | ٹراکس کس ایسیڈائی ٹینی سائی<br>ٹینک ایسڈ لاذنج (قرص جوہر مازو) | ٹینک ایسیڈ ½ گرین - فروٹ بیسس کے ساتھ قرص بنالیں۔ | فروٹ بیسس | ½ گرین | ۱ سے ۶ اقراص | لوکل ایسٹرنجنٹ (مقامی قابض) |
| ۴ | ٹراکس کس ایسیڈائی کاربالے سائی<br>کاربالک ایسڈ لاذنج (قرص تیزاب کوئلہ) | فی قرص ایک گرین - ٹولو بیسس کے ساتھ قرص بنالیں۔ | ٹولو بیسس | ۱ گرین | ۱ سے ۴ اقراص | اینٹی سیپٹک لوکل سیڈیٹو (دافع تعفن و مسکن) ان کو حلق میں دیتے ہیں۔ |
| ۵ | ٹراکس کس بسمتھائی کمپوزیٹس<br>کمپوزیٹ بسمتھ لاذنج (قرص بسمتھ مرکب)<br>(قرص ...) | بسمتھ آکسی کاربونیٹ ۲ گرین<br>ہیوی میگنیشیم کاربونیٹ ۲ گرین<br>پریسیپیٹیٹڈ کیلشیم کاربونیٹ ۴ گرین۔ | روز بیسس کے ساتھ قرص بنائیں | ۲ گرین<br>۲ گرین<br>۴ گرین | ۱ سے ۲ اقراص | اینٹی ایسیڈ (دافع ترشی) اور سیڈیٹو (مسکن) اینٹی ایسڈ معدی سیڈیٹو (ترشی معدہ میں دیتے ہیں۔ |

| نام ٹینکچر - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|
| ٹنکچورا ولے ری آنی ایمونی ایٹا ایمونی ایٹڈ ٹنکچر آف ولے ری آن (صفہ سُنبُل الطیب ایمونی) (ٹنکچر بالچھڑ) | ولے ری آن کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس - آئل آف نٹ میگ ۳۰ منم - آئل آف لیمن ۲۰ منم سولیوشن آف ایمونیا ۲ فلوئیڈ اونس - ایلکحال (۶۰ فیصدی) ۱۸ فلوئیڈ اونس - بذریعہ میسی رے شن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | سٹیمولینٹ - اینٹی سپازموڈک (محرک و دافع تشنج) مرض ہسٹیریا (اختناق الرحم - بادگولہ) میں دیا کرتے ہیں |

# ٹراکسکائی (TROCHISCI) یعنی اقراص

ڈاکٹری نام — رحمی نام

(لاطانی) ٹراکیس کس (Trochiscus) واحد - ٹراکیسکائی (Trochisci) جمع - (عربی) قرص - اقراص - جمع

ٹراک (Troch) واحد - ٹراکس (Troches) جمع - (عربی) لوز - لوزات - جمع

(انگریزی) لازنج (Lozeng) واحد - لازنجیز (Lozenges) جمع (فارسی) لوز - لوزات - جمع

**نوٹ** - لوزینہ فارسی میں حلوائے بادام کو کہتے ہیں جس کا معرب ہے لوزینج - یہاں اسی لفظ لوزینج سے انگریزی لفظ لوزنج یا لازنج بنایا گیا ہے ؛

**تعریف** - ٹراک یا لازنج یعنی قرص یا لوز ایک چپٹی (گول - بیضاوی یا معین شکل کی) ٹکیہ ہوتی ہے جو ایک بے سِس اور ایک یا چند ادویہ سے مرکب ہوتی ہے ؛

اقراص اس غرض سے بنائے جاتے ہیں کہ وہ منہ میں رکھنے سے آہستہ آہستہ گھلتے رہیں یا مریض ان کو چوستا رہے - ٹراکسکائی یا اقراص کے بنانے میں فروٹ بے سِس - روز بے سِس - سِمپل بے سِس اور ٹولو بے سِس استعمال کی جاتی ہیں ؛

**بنانے کی تراکیب** :- (۱) فروٹ بے سِس سے :- جس دوا کا قرص بنانا ہو اس دوا کی جو مقدار فی قرص مقرر کی گئی ہے اس مقدار سے پانچسو گنا دوا لیکر اس میں ۱۵½ اونس شکر مصفا اور ۳۰۰ گرین گم اکیشیا (صمغ عربی) ملا دیں - پھر اس میں ۱½ فلوئیڈ اونس میوسیلج آف اکیشیا (لعاب صمغ عربی) اور ۲ اونس بلیک کرینٹ پیسٹ (جس کو پہلے کھولتے ہوئے پانی میں ملا کر نرم کر لیا ہو) بخوبی ملا کر اس کی لئی سی بنالیں

| نمبر | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ٹنکچرا اوپیائی ایمونی ایٹا ایمونی اے ٹڈ ٹنکچر آف اوپیم سکاچ پیرے گارک (صبغۂ افیون امونی تعفین افیون امونی) | ٹنکچر آف اوپیم ۳ فلوئڈ اونس - بن زوئک ایسڈ ۱۰۰ گرین آئل آف انیس ایک فلوئڈ ڈرام - سولیوشن آف ایمونیا ۴ فلوئڈ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ سولیوشن | ایک فلوئڈ اونس میں ۵ گرین اوپیم | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | نارکاٹک - ٹیڈے ٹو اور ایکس پیک ٹورینٹ (مخدر و مسکن و منفث) |
| ۴ | ٹنکچرا ایلوز (صبغۂ صبر) ٹنکچر آف ایلوز (تعفین صبر) یا (ٹنکچر ایلوا) | ایکسٹریکٹ آف باربیڈوز ایلوز ½ اونس لیکوئڈ ایکسٹریکٹ آف لکورس ۳ فلوئڈ اونس ایلکحال (۴۵ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ مینسی رے شن | بیس میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام بار بار دینے کے لیے ۲ سے ۴ ڈرام ایک ہی مرتبہ دینے کے لیے | کیتھارٹک - کولاگاگ (مسہل - مدر صفرا) |
| ۵ | ٹنکچرا کائی نو (صبغۂ قاطر الدم ہندی) ٹنکچر آف کائینو (تعفین دم الاخوین ہندی) (ٹنکچر ہیرا دوکھی) | کائینو مسفوف ۲ اونس - گلیسرین ۳ فلوئڈ اونس آب مقطر ۵ فلوئڈ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ مینسی رے شن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایسٹرنجنٹ (قابض) - پیچش وغیرہ میں دیتے ہیں۔ |
| ۶ | ٹنکچرا کوئی نی ایمونی ایٹا ایمونی اے ٹڈ ٹنکچر آف کونین (صبغۂ کنکنا امونی یعنی تعفین گنہ گنہ امونی) | کوئی نی سلفاس ۱۷۵ گرین - سولیوشن آف ایمونیا ۲ فلوئڈ اونس - ایلکحال (۶۰ فیصدی) ۱۸ فلوئڈ اونس - بذریعہ سولیوشن بنا لیں۔ | ۱۰ منم میں ۲ گرین کونین | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ٹانک - اینٹی پیریاڈک اور سٹیمولینٹ (مقوی دافع امراض نوبتی اور محرک) |
| ۷ | ٹنکچرا کے ٹی کیو (صبغۂ کات ہندی) ٹنکچر آف کے ٹی کیو (تعفین کاد " ) (ٹنکچر کتھ) | کے ٹی کیو (کتھ) کا موٹا سفوف ۴ اونس سینے من بارک (دار چینی) کوفتہ ایک اونس ایلکحال (۶۰ فیصدی) ایک پائنٹ - بذریعہ میسی رے شن بنا لیں۔ | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایسٹرنجنٹ (قابض) ڈائریا و ڈسنٹری (اسہال و پیچش) میں دیتے ہیں۔ |
| ۸ | ٹنکچرا گوائیسائی ایمونی ایٹا ایمونی اے ٹڈ ٹنکچر آف گوائیکم (صبغۂ خشب الانبیاء امونی) (تعفین " " ") | گوائیکم رزین کا سفوف ۴ اونس - آئل آف نٹ میگ ۴۰ منم - آئل آف لیمن ۲۰ منم - سٹرانگ سولیوشن آف ایمونیا ½ ۱ فلوئڈ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ مینسی رے شن بنا لیں۔ | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | سٹیمولینٹ ڈایا فوریٹک (معرق بالتحریک)۔ روماٹزم اور گوٹ یعنی وجع مفاصل اور نقرس میں دیا کرتے ہیں۔ |

| نمبر | نام ٹنکچر - لاطانی - انگریزی - عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۷ | ٹنکچرا کلوروفارمائی اَیٹ مارفائنی کمپا زیٹا۔ کمپاؤنڈ ٹنکچر آف کلوروفارم اینڈ مارفین (صبغۂ کلوروفارم و مارفین) تعنین کلوروفارم و مارفین نوٹ: یہ مرکب کلوروڈائن کا بدل ہے | کلوروفارم ½ ۱ فلوئڈ اونس۔ مارفین ہائیڈرو کلورائیڈ ½ ۸ گرین۔ ڈائلیوٹڈ ہائیڈروسیانک ایسڈ ایک فلوئڈ اونس۔ ٹنکچر آف کیپسی کم ½ فلوئڈ اونس۔ ٹنکچر آف انڈین ہمپ ۲ فلوئڈ اونس۔ آئل آف پیپرمنٹ ۲ منم گلیسرین ۵ فلوئڈ اونس۔ الکحل (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ سولیوشن۔ | ۱۰ منم میں ۱ منم کلوروفارم ½ گرین مارفین ہائیڈرو کلورائیڈ ہوتا ہے | ۵ سے ۱۰ منم | سیڈیٹو (مسکن) نارکاٹک (مخدر) |
| ۸ | ٹنکچرا کیمفوری کمپا زیٹا۔ کمپاؤنڈ ٹنکچر آف کیمفر۔ پیرے گارک۔ پیرے گارک ایلکسر (صبغۂ کافور مرکب۔ تعنین کافور مرکب) | ٹنکچر آف اوپیم ۵۰ منم۔ بنزوئک ایسڈ ۴۰ گرین۔ کیمفر ۳۰ گرین۔ آئل آف انیس ۳۰ منم۔ الکحل (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ سولیوشن۔ | ایک فلوئڈ ڈرام میں ¼ گرین افیم | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | سیڈیٹو (مسکن) اور ایکسپکٹورینٹ (مخرج بلغم) تمام کھانسی میں دیتے ہیں۔ |
| ۹ | ٹنکچرا لے وَنڈیولی کمپا زیٹا۔ کمپاؤنڈ ٹنکچر آف لے وَنڈر (صبغۂ خزامئے مرکب) | آئل آف لے وَنڈر ۴۵ منم۔ آئل آف روزمیری ۵ منم۔ سینامن بارک ۷۵ گرین۔ نٹ میگ ۷۵ گرین۔ ریڈ صندل وُڈ ۱۵۰ گرین۔ الکحل (۹۰ فیصدی) ایک پائنٹ۔ بذریعہ میسی ریشن تیار کریں۔ | ۲۰۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایرومیٹک (خوشبودار) سٹیمولینٹ (محرک) نفخ و قولنج وغیرہ میں دیتے ہیں۔ |
| | برٹش فارماکوپیا میں مندرجہ ذیل ۹ کم پلینکس ٹنکچرز ہیں :- | | | | |
| ۱ | ٹنکچرا آئیوڈائی (صبغۂ یُد) ٹنکچر آف آئیوڈین (تعنین یُد) (ٹنکچر آئیوڈین) | آئیوڈین ½ اونس۔ پوٹیشیم آئیوڈائیڈ ½ اونس۔ آب مقطر ½ اونس۔ الکحل حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ پہلے دونوں دواؤں کو پانی میں حل کریں پھر اس میں الکحل ملا دیں۔ | ۴۰ میں ۱ | ۲ سے ۵ منم | آلٹرے ٹو اور کاؤنٹر ایریٹنٹ یعنی مبدل اور محلل۔ اسکو اکثر بیرونی طور پر استعمال کرتے ہیں۔ |
| ۲ | ٹنکچرا ارگوٹی امونیاٹا۔ امونی ایٹڈ ٹنکچر آف ارگٹ (صبغۂ مشیلم (ارگٹ) (تعنین گندم دیوانہ اشوق) | ارگٹ (شیلم و رشیمۃ) کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۵ اونس۔ سولیوشن آف امونیا ۲ فلوئڈ اونس۔ الکحل (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولے شن بنالیں۔ | ۴ میں ۱ | [illegible] سے ۱ فلوئڈ ڈرام | یوٹرائن سٹیمولینٹ (محرک رحم) رحم کو تحریک دینے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ |

| نمبر | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی - عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ٹنکچورا جنشیانی کمپازیٹا<br>کمپونڈ ٹنکچر آف جنشن<br>تعقین جنطیانا مرکب)<br>(صبغۂ جنطیانا مرکب) | جنٹین روٹ (بیخ جنطیانا) خوب کوٹی ہوئی ۱۲ اونس - خشک بٹر اورنج پیل کوفتہ ۳/۴ اونس کارڈے مم سیڈز (دانۂ الائچی) کوفتہ ۱/۴ اونس بذریعہ مَیسی ریسے ٹش بنالیں - | ۱ میں ۱۰ | ۱/۲ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | بٹر ٹانک (تلخ مقوی) کمزوری معدہ کی اشتہا میں دیتے ہیں - |
| ۳ | ٹنکچورا ریھائی کمپازیٹا<br>کمپونڈ ٹنکچر آف رُوبرب<br>(صبغۂ ریوند مرکب)<br>تعقین ریوند مرکب<br>(ٹنکچر ریوند) | رُوبرب کی جڑ کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۱ ۱/۲ اونس کارڈے مم سیڈز کوفتہ ۱/۴ اونس - کوری اینڈر فروٹ ۱/۴ اونس گلیسرین ۲ فلوئیڈ اونس - الکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولے ٹش بنالیں - | ۱۰ منم میں ۱ گرین یا ۱۰ میں ۱ | ۱/۲ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام جب بار بار دینا ہو ۲ سے ۴ ڈرام جب ایکبار دینا ہو | کیتھارٹک اینسٹرنجنٹ یعنی مسہل و قابض - تھوڑی مقدار میں سٹومے کِک ٹانک (مقوی معدہ) |
| ۴ | ٹنکچورا سنکونی کمپازیٹا<br>کمپونڈ ٹنکچر آف سنکونا<br>صبغۂ پرک مرکب - تعقین پرک مرکب)<br>(ٹنکچر سنکونا) | ٹنکچر آف سنکونا ۱۰ فلوئیڈ اونس - بٹر اورنج پیل کوفتہ ایک اونس - سرپن ٹری کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۱/۲ اونس کاچی نیل سفوف ۲۸ گرین سیفرن ۵۵ گرین بذریعہ میسی ریشن بنالیں - | ۱۱۰ منم میں ۱ گرین ایکلائڈ یعنی جوہر سنکونا | ۱/۲ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | ٹانک و اینٹی پیریاڈک (مقوی و دافع امراض نوبتی) بخاروں کی کمزوری میں دیتے ہیں - |
| ۵ | ٹنکچورا سینی کمپازیٹا<br>کمپونڈ ٹنکچر آف سنا<br>(صبغۂ سنا مرکب تعقین سنا مرکب)<br>(ٹنکچر سنا) | سنا کوفتہ ۴ اونس - ریزنس (مویز منقیٰ) ۱ اونس - کیروی ۱/۲ اونس - کوری اینڈر کوفتہ ۱/۲ اونس - ایلکحال (۴۵ فیصدی) ایک پائنٹ | ۵ میں ۱ | ۱/۲ سے ۱ ڈرام جب بار بار دینا ہو ۲ سے ۴ ڈرام جب ایکبار دینا ہو | کیتھارٹک (مسہل) اسکو میگنیشیا سلفاس وغیرہ کے ساتھ ملا کر دیا کرتے ہیں - |
| ۶ | ٹنکچورا کارڈے مومائی کمپازیٹا<br>کمپونڈ ٹنکچر آف کارڈے ممز<br>(صبغۂ قاقلہ کبار مرکب)<br>(تعقین ہیل مرکب)<br>(ٹنکچر الائچی) | کارڈے مم سیڈز (دانہ الائچی بزرگ) کوفتہ ۱/۴ اونس - کیروی فروٹ (زیرہ ولایتی) کوفتہ ۱/۴ اونس - ریزنس (مویز منقیٰ) ۲ اونس - سینے من بارک (دارچینی) کوفتہ ۱/۲ اونس - کاچی نیل سفوف ۵۵ گرین ایلکحال (۶۰ فیصدی) ایک پائنٹ - بذریعہ میسی ریشن | [illegible] میں ۱ | ۱/۲ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | اینرو میٹک - ٹانک (خوشبودار و مقوی) - اکثر مکسچرز میں ملا کر دیا کرتے ہیں - |

| نمبر | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴ | ٹنکچورا ایبوبیولائی (صبغۂ حشیشۃ الدینار) ٹنکچر آف ہاپس (تعفین حشیشۃ الدینار) | ہاپس ۴ اونس - ایلکحال (۷۰ فیصدی) ایک پائنٹ بذریعۂ میسی ریشن بنالیں | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ٹانک اور ہپناٹک یعنی مقوی و منوم |
| ۴۵ | ٹنکچورا مربی (صبغۂ مرّح) ٹنکچر آف مرہ (تعفین مرح) | مرّہ (مرح) کا موٹا سفوف ۴ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعۂ میسی ریشن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | سٹیمولینٹ (محرک) ایمینے گاگ (مدر حیض) اور ٹانک (مقوی) ہے زیادہ تر غرغروں میں استعمال ہوتا ہے۔ |
| ۴۶ | ٹنکچورا نیوسیشنا می سی (صبغۂ جوز القئ) ٹنکچر آف نکس ومیکا (تعفین کچلہ) | ریکوینڈ ایکسٹریکٹ آف نکس ومیکا ۲ فلوئڈ اونس آب مقطر ۳ فلوئڈ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ۲۰ فلوئڈ اونس - بذریعۂ سولیوشن | ۱۱۰ منم میں ¼ گرین سٹرکنین | ۵ سے ۱۵ منم | نروائن ٹانک (مقوی اعصاب) اینفرو ڈیزیک (مقوی باہ) |
| ۴۷ | ٹنکچورا ہائیڈریٹس (صبغۂ ہیج یلا لیتیں) ٹنکچر آف ہائیڈریٹس (تعفین ؍ ؍) | ہائیڈریٹس رٹ کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس - ایلکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ہے پہ ایک سٹیمولینٹ اور ٹانک (محرک مقوی جگر) امراض جگر میں دیتے ہیں |
| ۴۸ | ٹنکچورا ہائیوسائی ایمی (صبغۂ بنج) ٹنکچر آف ہائیوسائمس (تعفین بیکران) | ہائیوسائمس کے پتوں کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس - ایلکحال (۴۵ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | نارکاٹک (مخدر) سیڈیٹو (مسکن) اور ڈائیوریٹک (مدر بول)۔ |
| ۴۹ | ٹنکچورا ہیمے میلی ڈیس۔ ٹنکچر آف ہیمے میلس۔ | ہیمے میلس بارک کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس ایلکحال (۴۵ فی صدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایسٹرنجنٹ (قابض) جو ہیمرو لفٹ الدم میں دیتے ہیں۔ |

برٹش فارماکوپیا میں مندرجۂ ذیل ۹ کمپونڈ ٹنکچرز آفیشل ہیں:-

| نمبر | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ٹنکچرا بنزوائنی کمپازیٹا کمپونڈ ٹنکچر آف بنزوئن فرائرس بالسم (صبغۂ حصی البان مرکب) (تعفین لوبان مرکب) (ٹنکچر لوبان) | بنزوئن کا موٹا سفوف ۲ اونس - پری پیرڈ سٹوریکس (میعہ مصفا) ½ اونس بالسم آف ٹولو ½ اونس - سوکوٹرائن ایلوز ۱۶۰ گرین - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعۂ میسی ریشن تیار کرلیں | ۱۰ میں ۱ بنزوئن یعنی لوبان | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایکس پیکٹورنٹ اینٹی سیپٹک (مخرج بلغم و دافع تعفن) جو بلغم کے اخراج کے لئے پرانی کھانسی وغیرہ میں دیا کرتے ہیں۔ |

| نمبر | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۵ | ٹنکچورا کونی بی (صبغہ کنہ کنہ)<br>ٹنکچر آف کونین (تعفین گنہ گنہ) | کونی بی ائیڈرو کلورائیڈ ۵، ۷ گرین - ٹنکچر آف اورنج پیل ایک پائینٹ - بذریعہ سولیوشن بنالیں - | ۱۱۰ منم میں ۲ گرین | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | اینٹی پیریاڈک (دافع امراض نوبتی) و ٹانک (مقوی) |
| ۳۶ | ٹنکچورا کیپ سی سائی (صبغہ فلفل احمر)<br>ٹنکچر آف کیپ سی کم (تعفین فلفل فرنگ) (ٹنکچر سرخ مرچ) | کیپ سی کم (سرخ مرچ) کا ۲۰ نمبر کا سفوف ایک اونس - ایلکحال (۷۰ فیصدی) ایک پائینٹ - بذریعہ مَیسی رے شن | ۱۰ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | سٹیمولینٹ و ٹانک اور ایپس پیسٹک (آبلہ انگیز) |
| ۳۷ | ٹنکچورا کس کریلی (صبغہ قشر العنبر)<br>ٹنکچر آف کش کریلا (تعفین ") | کش کریلا کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس - ایلکحال (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائینٹ - بذریعہ پرکولے شن - | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | ایرومیٹک (خوشبودار) ٹانک (مقوی) |
| ۳۸ | ٹنکچورا کے لمبی (صبغہ ساق الحمام)<br>ٹنکچر آف کے لمبا (تعفین رعی الحمام) | کے لمبا کی جڑ کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس ایلکحال (۶۰ فیصدی) ایک پائینٹ - بذریعہ میسی رے شن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | بٹر ٹانک (تلخ مقوی) |
| ۳۹ | ٹنکچورا کین تھیری ڈیز (صبغہ ذراریح)<br>ٹنکچر آف کین تھیری ڈیز (تعفص ") | کین تھیری ڈیز (تیلنی مکھی) کا ۴۰ نمبر کا سفوف ¼ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) ایک پائینٹ بذریعہ مَیسی رے شن | ۸۰ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | ڈائیوریٹک اور ایفروڈیزی ایک (مدر بول و مقوی باہ) |
| ۴۰ | ٹنکچورا کے نےبس انڈی سی (صبغہ بنگ ہندی)<br>ٹنکچر آف انڈین ہیمپ (تعفین برگ بنگ) | ایکسٹریکٹ آف انڈین ہیمپ (خلاصہ بنگ) ایک اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائینٹ - بذریعہ سولیوشن | ۲۰ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | نارکاٹک (مخدر) اور اینٹی سپازموڈک تشنج میں دیتے ہیں |
| ۴۱ | ٹنکچورا کیوبے بی (صبغہ کبابہ)<br>ٹنکچر آف کیوبب (تعفین کباب چینی) | کیوبب (کبابہ) کا سفوف ۴ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائینٹ - بذریعہ پرکولے شن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | سٹیمولینٹ و اینٹی سپٹک ڈائیوریٹک یعنی مدر بول بالتحریک و دافع تعفن) اور ایکس پکٹورنٹ سوزاک وغیرہ میں مفید |
| ۴۲ | ٹنکچورا لائی مونس (صبغہ لیموں)<br>ٹنکچر آف لیمن (تعفین لیموں) | تازہ لیمن پیل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ۵ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) ایک پائینٹ - بذریعہ میسی رے شن | ۴ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | بٹر سٹومیک ٹانک (تلخ مقوی معدہ) ریفریجرینٹ (مبرد مفرح) |
| ۴۳ | ٹنکچورا لوبیلی ایتھریا (صبغہ تنبخ ہندی)<br>ایتھریل ٹنکچر آف لوبیلیا (تعفن تنباکوئے وحشی) | لوبیلیا (ہندی پہاڑی تنباکو) کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس سپرٹ آف ایتھر حسب ضرورت تا ایک پائینٹ | ۵ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | اینٹی سپازموڈک - ایکس پکٹورنٹ ایمیٹک - تشنجی دمہ میں مفید ہے - |

| نمبر | نام ٹنکچر۔ لاطانی۔ انگریزی۔ عربی۔ فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۶ | ٹنکچرا سینیگی (صبغۂ بولیغال) ٹنکچر آف سنیگا (تنقیب بولیغال) | سنیگا کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس الکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولےشن | ۱ میں ۵ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایکس پیکٹورنٹ (مخرج بلغم) پرانی کھانسی میں دیتے ہیں۔ |
| ۲۷ | ٹنکچرا فیرائی پرکلورائیڈائی (صبغۂ حدید) ٹنکچر آف فیرک کلورائیڈ (تنقیب آہن) ٹنکچر آف سٹیل (ٹنکچر فولاد) | سٹرانگ سولیوشن آف فیرک کلورائیڈ ۵ فلوئڈ اونس۔ الکحال (۹۰ فیصدی) ۵ فلوئڈ اونس اور آب مقطر حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ سولیوشن بنالیں۔ | ۱ میں ۴ | ۵ سے ۱۵ منم | ٹانک (مقوی) ایسٹرنجنٹ (قابض) اور ہیموسٹیٹک (حابس الدم) |
| ۲۸ | ٹنکچرا کاکائی (صبغۂ [illegible]) ٹنکچر آف کاچی نیل (تنقیب کرم رنگ) | کاچی نیل (کرمدانہ) کا سفوف ۲ اونس۔ الکحال (۴۵ فیصدی) ایک پائنٹ بذریعہ میسی ریشن بنالیں۔ | ۱ میں ۱۰ | ۵ سے ۱۵ منم | سیال ادویہ کو خوش رنگ کرنے کے لئے ان میں ملاتے ہیں۔ |
| ۲۹ | ٹنکچرا کالچی سائی سیمی نم (صبغۂ بزر [illegible]) ٹنکچر آف کالچی کم سیڈز (تنقیب سورنجان) | کالچی کم (سورنجان) کے بیجوں کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس۔ الکحال (۴۵ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ بذریعہ پرکولیشن | ۱ میں ۵ | ۵ سے ۱۵ منم | ڈائیوریٹک (مدر بول) رہیوماٹزم (گنٹھیا) میں دیتے ہیں۔ |
| ۳۰ | ٹنکچرا کروکائی (صبغۂ زعفران) ٹنکچر آف سیفران (تنقیب زعفران) | زعفران ایک اونس۔ الکحال (۶۰ فیصدی) ایک پائنٹ۔ بذریعہ میسی ریشن بنالیں | ۱ میں ۲۰ | ۵ سے ۱۵ منم | سیال ادویہ کو خوش رنگ بنانے کیلئے استعمال کرتے ہیں |
| ۳۱ | ٹنکچرا کریمیریائی (صبغۂ کرامیہ) ٹنکچر آف کریمیریا (ٹنکچر آف رتانی) | کریمیریا کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس الکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولےشن | ۱ میں ۵ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایسٹرنجنٹ (قابض) پیچش وغیرہ میں دیتے ہیں |
| ۳۲ | ٹنکچرا کواشی (صبغۂ خشب مر) ٹنکچر آف کواشیا (تنقیب ") | کواشیا کی لکڑی کی چھالیں ۲ اونس۔ الکحال (۴۵ فیصدی) ایک پائنٹ۔ بذریعہ میسی ریشن | ۱ میں ۱۰ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | بٹر ٹانک (تلخ مقوی) اسکو مرکبات فولاد کے ساتھ دیا کرتے ہیں |
| ۳۳ | ٹنکچرا کویلائی (صبغۂ قشر الصابونی) ٹنکچر آف کویلایا (تنقیب قشر صابونی) | کویلایا بارک کا ۴۰ نمبر کا سفوف ایک اونس۔ الکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ پرکولےشن | ۱ میں ۲۰ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایکس پیکٹورنٹ (منفث) ایملشن بنانے کے کام آتا ہے |
| ۳۴ | ٹنکچرا کونائی (صبغۂ شوکران) ٹنکچر آف کونیم (تنقیب شوکران) | کونیم (شوکران) کا تازہ سفوف ۴ اونس الکحال (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولےشن۔ | ۱ میں ۵ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | اینٹی سپازموڈک سیڈیٹو (مسکن) زیادہ مقدار میں سخت زہر ہے۔ |

| نمبر | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی - عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | ٹنکچرا اسٹروفینتھس (صبغہ سٹروفینتھس) ٹنکچر آف سٹروفینتھس (تعفین سٹروفینتھس) | سٹروفینتھس کے بیجوں کا ۳۰ نمبر کا سفوف ½ اونس - الکحل (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۴۰ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | کارڈی ایک ٹانک (مقوی قلب) امراض قلب میں دیتے ہیں۔ |
| ۱۹ | ٹنکچرا سٹرے مونیائی (صبغہ داتورا) ٹنکچر آف سٹرے مونیم (تعفین داتورہ) | سٹرے مونیم کے پتوں کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس - الکحل (۴۵ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۵ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | نارکاٹک (مخدر) اور سیڈیٹو (مسکن) مرض دمہ میں دیتے ہیں |
| ۲۰ | ٹنکچرا سرپن ٹے ری آئی ٹنکچر آف سنیک روٹ (صبغہ خشب الحیۃ - تعفین مارچوبہ) | سرپن ٹری کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس - الکحل (۴۵ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ٹانک (مقوی) سٹیمولینٹ (محرک) اور ڈایافوریٹک (خفیف معرق) |
| ۲۱ | ٹنکچرا سِلّی (صبغہ اسقیل) ٹنکچر آف سکوِل (تعفین عنصل) | سکوِل (پیاز دشتی) کوٹا ہوا ۴ اونس - الکحل (۶۰ فیصدی)، ایک پائنٹ بذریعہ میسی ریشن۔ | ۵ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | ڈایوریٹک (مدر بول) اور ایکس پیکٹورینٹ (مخرج بلغم) |
| ۲۲ | ٹنکچرا سمبل (صبغہ سمبل) ٹنکچر آف سمبل (تعفین سمبل) | سمبل کی کچلی ہوئی جڑ ۲ اونس - الکحل (۷۰ فیصدی)، ایک پائنٹ - بذریعہ میسی ریشن بنالیں | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | اینٹی سپازموڈک (دافع تشنج) کارمی نے ٹو (کاسر الریاح) |
| ۲۳ | ٹنکچرا سنکونی (صبغہ برک) ٹنکچر آف سنکونا (تعفین برک) | ریڈ سنکونا بارک کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس الکحل (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت - (سٹینڈرڈائزڈ) یعنی یکساں طاقت کا | ۱۱۰ منم میں ایک گرین الکلائڈ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ٹانک اور اینٹی پیریوڈک (مقوی اور دافع امراض نوبتی) |
| ۲۴ | ٹنکچرا سنے موماں (صبغہ قرفہ) ٹنکچر آف سنے من (تعفین دارچینی) (ٹنکچر دارچینی) | سنے من بارک کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس الکحل (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایرومیٹک (خوشبودار) کارمی نے ٹو (کاسر الریاح) |
| ۲۵ | ٹنکچرا سیمی سی فیوگی (صبغہ سیمی سی فیوگی) ٹنکچر آف سیمی سی فیوگا (تعفین ") | سیمی سی فیوگا کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس الکحل (۹۰ فیصدی)، حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولیشن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۲ فلوئڈ ڈرام | ڈایوریٹک و ڈایافوریٹک (معرق و مدر بول) روماٹزم میں دیتے ہیں |

| | نام ٹنکچورا۔ لاطانی۔ انگریزی عربی۔ فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ٹنکچورا پرونائی ورجی نی آنی<br>ٹنکچر آف ورجی نی ان پرون<br>(صبغۂ آلوے ورجی نی) | ورجی نی ان پرون بارک کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس۔ ایلکحال (۹۰ فیصدی) ½۱۲ فلوئڈ اونس اور آب مقطر ½۷ فلوئڈ اونس بذریعہ میسی ریسے شن بنالیں۔ | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | سیڈیٹو ٹونک (مسکن) اسکو خراشدار کھانسی سل اور اختلاج قلب میں دیتے ہیں۔ |
| ۱۰ | ٹنکچورا پوڈوفیلائی (صبغۂ حشیشۃ الملک)<br>ٹنکچر آف پوڈوفیلم (تعفین حشیشۃ الملک) | پوڈوفیلم ریزن ۳۲۰ گرین۔ ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ بذریعہ میسی ریسے شن۔ | ۱۱۰ منم میں ۴ گرین | ۵ سے ۱۵ منم | کولے گاگ پرگیٹو (مسہل صفرا) اسکو بعض امراض جگر میں دیتے ہیں |
| ۱۱ | ٹنکچورا ٹالیوٹے نا (صبغۂ طلو)<br>ٹنکچر آف ٹولو (تعفین طلو) | بالسم آف ٹولو ۲ اونس۔ ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ میسی ریسے شن بنالیں۔ | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایکس پیک ٹورینٹ (مخرج بلغم) کھانسی میں دیتے ہیں۔ |
| ۱۲ | ٹنکچورا بیج بورینڈائی (صبغۂ بیج بورینڈائی)<br>ٹنکچر آف بیج بورینڈائی (تعفین 〃) | بیج بورینڈائی کے پتوں کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس۔ ایلکحال (۴۵ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولے شن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ڈایا فوریٹک (معرق) وغیرہ۔ اسکو ڈراپسی اور یوریمیا وغیرہ میں دیتے ہیں۔ |
| ۱۳ | ٹنکچورا جیل سی می آئی (صبغۂ یاسمین اصفر)<br>ٹنکچر آف جیل سی می اَم (تعفین یاسمین زرد) | جیل سی می اَم (زرد چنبیلی) کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس۔ ایلکحال (۶۰ فیصدی) تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولے شن۔ | ۱۰ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | اینٹی سپازموڈک (دافع تشنج) [illegible] (مخدر) |
| ۱۴ | ٹنکچورا جیلیپی (صبغۂ جلاپہ)<br>ٹنکچر آف جیلپ (تعفین بیخ جلاپا) | جیلپ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس۔ ایلکحال (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ۱۲ فلوئڈ اونس۔ بذریعہ پرکولے شن۔ | ۱۱۰ منم میں ½۱ گرین رزین | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | کیتھارٹک (مسہل) |
| ۱۵ | ٹنکچورا چرائتا (صبغۂ قصب الذریرہ)<br>ٹنکچر آف چرائتا (تعفین بیخ نہاوندی)<br>(کرایتہ چرائتا) | چرائتا کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس۔ ایلکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولے شن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | بٹر ٹانک (تلخ مقوی) |
| ۱۶ | ٹنکچورا ڈیجی ٹے لس (صبغۂ ڈیجی ٹیلس)<br>ٹنکچر آف ڈیجی ٹے لس (تعفین 〃) | ڈیجی ٹے لس کے پتوں کا ۲۰ نمبر کا سفوف ½۲ اونس۔ ایلکحال (۶۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولے شن | ۸ میں ۱ | ۵ سے ۱۵ منم | سیڈیٹو ٹونک (مسکن) اور ڈائیوریٹک (مدر بول) |
| ۱۷ | ٹنکچورا زنجی برس (صبغۂ زنجبیل)<br>ٹنکچر آف جنجر (تعفین زنجبیل) | جنجر (سونٹھ) کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس۔ ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ۔ بذریعہ پرکولے شن | ۱۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایرومیٹک (معطر) سٹیمولینٹ اور کارمی نے ٹو |

| | نام ٹنکچرا - لاطانی - انگریزی - عربی - فارسی | اجزاو ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ٹنکچرا آرنشائی (صبغۂ نارنج)<br>ٹنکچر آف اورنج (تعفین نارنج) | تازہ اورنج پیل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ۵ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) ایک پائنٹ بذریعۂ میسی رے شن بنالیں۔ | ۴ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ایروماٹک (عطری) خوشبو کے لیے اکثر دواؤں میں ملاتے ہیں۔ |
| ۲ | ٹنکچرا آرنی سی (صبغۂ بطون الجبال)<br>ٹنکچر آف آرنیکا (تعفین تمباکوئے کوہی) | آرنیکا کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ایک اونس ایلکحال (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ بذریعہ پرکولے شن بنالیں۔ | ۲۰ میں ۱ | بیرونی طور پر مستعمل ہے | اسکو سپرینس یعنی موچ وغیرہ پر لگایا کرتے ہیں |
| ۳ | ٹنکچرا اوپیائی (صبغۂ افیون)<br>ٹنکچرا تھی بے کا (تعفین تریاک)<br>ٹنکچر آف اوپیم (ٹنکچر افیون)<br>لاڈنم (لاڈنم) | اوپیم ۳ اونس - ایلکحال (۹۰ فیصدی) اور آب مقطر ہر دو مساوی الحجم حسب ضرورت۔ بذریعۂ میسی رے شن بنایا جاتا ہے۔ یہ ایک سو کیوبک سینٹی میٹر میں ۰٫۷۵ گرام انہائیڈرس مارفین کے حساب سے سٹینڈرڈائزڈ کیا ہوا ہوتا ہے۔ | اسکے ۲۹ منم میں ½ گرین مارفین ہوتا ہے | ۵ سے ۱۵ منم بار بار دینے کیلئے اور ۲۰ سے ۳۰ منم تک ایکبار دینے کے لئے | نارکاٹک (مخدر) سیڈیٹو (مسکن الم) ہپناٹک (منوم) |
| ۴ | ٹنکچرا ایسافیٹیڈا (صبغۂ حلتیت)<br>ٹنکچر آف ایسافی ٹیڈا (تعفین انگوزہ) | ایسافی ٹیڈا (ہینگ) کوفتہ ۴ اونس - ایلکحال (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعۂ میسی رے شن | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | اینٹی سپازموڈک (دافع تشنج) اور کارمی نے ٹو (کاسر ریاح) |
| ۵ | ٹنکچرا ایکونائٹائی (صبغۂ اقونیطون)<br>ٹنکچر آف ایکونائٹ (تعفین بیش) | ایکونائٹ (میٹھا تیلیا) کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ایک اونس - ایلکحال (۷۰ فیصدی) تا ایک پائنٹ - بذریعۂ پرکولے شن - | ۲۰ میں ۱ | ۲ سے ۵ منم بار بار ۵ سے ۱۵ منم ایکبار | سیڈیٹو (مسکن) زیادہ مقدار میں سمی قاتل |
| ۶ | ٹنکچرا بیلاڈونی (صبغۂ بیبروج)<br>ٹنکچر آف بیلاڈونا (تعفین بیخ لفاح)<br>(ٹنکچر بلاڈونا) | لیکوئڈ ایکسٹریکٹ آف بیلاڈونا ۲ فلوئڈ اونس ایلکحال (۹۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ۳۰ فلوئڈ اونس - بذریعہ سولیوشن بنالیں - یہ سٹینڈرڈائزڈ ہوتا ہے۔ | ۱۱ منم میں 1/20 گرین ایلکلائڈ | ۵ سے ۱۵ منم | نارکاٹک، اینوڈائن اور اینٹی سپازموڈک یعنی مخدر، مسکن اور دافع تشنج |
| ۷ | ٹنکچرا بکو (صبغۂ بکو)<br>ٹنکچر آف بکو (تعفین بکو) | بکو لیوز (برگ بکو) کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس ایلکحال (۶۰ فیصدی) تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولے شن بنالیں۔ | ۵ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئڈ ڈرام | ڈایوریٹک ٹانک یعنی مدر بول و مقوی - امراض اعضائے بول میں دیتے ہیں |
| ۸ | ٹنکچرا پائی ری تھرائی (صبغۂ عاقرقرحا)<br>ٹنکچر آف پائی ری تھرم (تعفین عاقرقرحا) | پائی ری تھرم کی جڑ کا ۴۰ نمبر کا سفوف ۴ اونس - ایلکحال (۷۰ فیصدی) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - بذریعہ پرکولے شن بنائیں | ۵ میں ۱ | اندرونی طور پر نہیں دیتے ہیں | بوسیدہ دانت کے درد میں لگایا کرتے ہیں |

اور ٹنکچرا کین تھیریڈیز حیوانی ادویہ سے بنائے جاتے ہیں اور یہ دو یعنی ٹنکچرا فیرائی اور ٹنکچرا آیوڈائی جمادی ادویہ سے بنائے جاتے ہیں اور باقی کے ۶۳ نباتی ادویہ سے تیار کئے جاتے ہیں ✦

ان میں سے ۱۰ ٹنکچرز تو محض بذریعۂ سولیوشن بنائے جاتے ہیں ۲۸ بذریعۂ مےسی رےشن اور ۲۹ بذریعہ پرکولےشن ✦

۶۵ ٹنکچرز کے بنانے میں مختلف طاقت کا ایلکھال استعمال کیا جاتا ہے چنانچہ ۲۰ کے لئے ایلکھال (۹۰ فیصدی) ۱۴ کے لئے ایلکھال (۷۰ فیصدی) ۲۱ کے لئے ایلکھال (۶۰ فیصدی)، ۱۰ کے لئے ایلکھال (۴۵ فیصدی) اور ۶ میں علاوہ ایلکھال کے آب مقطر بھی اضافہ کیا جاتا ہے ✦

ہر ایک تیار شدہ ٹنکچر کی مقدار پوری ایک پائنٹ ہونی چاہیئے سوائے ٹنکچر آف بیلاڈونی کے جس کی مقدار ۳۰ فلوئیڈ اونس ہوتی ہے اور ٹنکچر آف نکس وامیکا کے جس کی مقدار ۲ فلوئیڈ اونس ہوتی ہے ✦

ایک ٹنکچر ایتھر سے بنایا جاتا ہے یعنی ٹنکچر لوبے لی اَل ایتھر ین اور ایک ٹنکچر ٹنکچر آف اورنج پیل سے بنایا جاتا ہے یعنی ٹنکچر آف کوئین ✦

باعتبار ترکیب کے ٹنکچر یا سمپل (مفرد) ہوتا ہے یا کمپونڈ (مرکب) سمپل ٹنکچر تو وہ ہوتا ہے کہ جس میں صرف ایک دوا ہوتی ہے اور ایک محلل ہوتا ہے چنانچہ برٹش فارما کوپیا میں اس قسم کے ۴۹ ٹنکچرز ہیں اور کمپونڈ ٹنکچر وہ ہوتا ہے کہ جس میں ایک سے زیادہ دوائیں ہوتی ہیں۔ چنانچہ ۹ ٹنکچرز کمپونڈ ٹنکچرز کہلاتے ہیں لیکن ان کے علاوہ برٹش فارما کوپیا میں ۹ اور ٹنکچرز بھی ہیں جن میں سے ہر ایک میں ایک سے زیادہ دوائیں پڑتی ہیں لیکن وہ کمپونڈ ٹنکچر نہیں کہلاتے۔ ان کے لئے بہتر نام کم پلیکس ٹنکچر معلوم ہوتا ہے اس لئے مذکورہ بالا تمام ٹنکچرز مندرجۂ ذیل تین جماعتوں میں تقسیم کئے جاتے ہیں:- (۱) سمپل ٹنکچرز یعنی تنفینات مفردہ (۲) کمپونڈ ٹنکچرز یعنی تنفینات مرکبہ اور (۳) کم پلیکس ٹنکچرز یعنی تنفینات مختلط۔

ٹے بلائیڈز" اور سولیوبز کی بجائے "سولائیڈز" استعمال کرتے ہیں +

برٹش فارماکوپیا میں صرف یہ ایک ہی ٹے بلیٹ آفیشل ہے :-

| نام مع ٹے بی ایل - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|
| ٹے بے لی ٹرائی نائی ٹرائی نی<br>ٹے بلیٹ آف ٹرائی نائی ٹرین | یہ چاکولیٹ کی بنی ہوئی ہوتی ہیں ہر ایک ٹکیہ کا وزن ۵ گرین ہوتا ہے اور اس میں ۱/۱۰۰ گرین ٹرائی نائیٹرو گلیسرین ہوتی ہے | ہر ایک ٹکیہ میں ۱/۱۰۰ گرین ٹرائی نائیٹرو گلیسرین | ایک یا دو ٹے بلیٹ (ٹکیہ) | انجائنا پیکٹورس (وجع الفواد - درد دل) وغیرہ میں دیتے ہیں - |

# ٹنکچوری (TINCTURAE) یعنی اَصباغ

ڈاکٹری نام — رطبی نام

(لاطانی) ٹنکچورا (Tinctura) واحد - ٹنکچوری (Tincturae) جمع - (عربی) صبغہ - اَصباغ جمع

(انگریزی) ٹنکچر (Tincture) واحد - ٹنکچرز (Tinctures) جمع - (فارسی) تفوین - تعینات جمع

**تعریف** :- ٹنکچر - کسی ایک دوا یا چند اَدویہ کے اجزائے مؤثرہ کا ایک الکحلک سولیوشن ہوتا ہے +

**نوٹ** :- (۱) چونکہ ٹنکچر اَدویہ کے اجزائے مؤثرہ کا ایک الکحلک سولیوشن ہوتا ہے پس اس اعتبار سے وہ آفیشل سپرٹ (روح دوا) سے مختلف ہوتا ہے کیونکہ سپرٹ یعنی کسی دوا کی روح اُس دوا کے ایسنشل آئل (روغن فراری) کا الکحلک سولیوشن ہوتا ہے +

(۲) انگریزی لفظ ٹنکچر اور اُس کے مترادف عربی لفظ صبغہ کے لغوی معنی ہیں رنگ -
چونکہ اس قسم کا مرکب بنانے کے لئے جب اَدویہ کو الکحل میں بھگوتے ہیں تو اس میں انکے اجزاء مؤثرہ کے تحلیل ہوجانے کے علاوہ ان کی رنگت بھی آجاتی ہے یعنی وہ الکحل رنگین ہوجاتا ہے اس لئے انگریزی وعربی میں اس کو ایسے نام سے موسوم کیا گیا +

(۳) اطبائے قدیم بھی نباتی ادویہ کو شراب میں بھگو کر ان کا خسانده بنایا کرتے تھے جس کو وہ خسانده خمری کہتے تھے وہ بھی درحقیقت ٹنکچر ہی ہوتا تھا چنانچہ اس قسم کے خسانده کی مثال میزان الطب میں بھی شسٹیلم کے بیان میں پائی جاتی ہے +

برٹش فارماکوپیا میں کل ۷۰ ٹنکچرز آفیشل ہیں جن میں سے یہ دو یعنی ٹنکچورا کاکائی

# ٹے بے لی (TABELLAE) یعنی اقراص صغیرہ

ڈاکٹری نام

علمی نام

(لاطانی) ٹے بے لا (Tabella) واحد۔ ٹے بے لی (Tabellae) جمع۔ (عربی) قرص صغیر، اقراص صغیرہ جمع
(انگریزی) ٹے بلیٹ (Tablet) واحد۔ ٹے بلیٹس (Tablets) جمع۔ (اردو) چھوٹی ٹکیہ۔ چھوٹی ٹکیاں جمع

**تعریف** ۔ برٹش فارماکوپیا کے بموجب ٹے بے لی (اقراص صغیرہ) چاکولیٹ کی چھوٹی چھوٹی ٹکیاں ہوتی ہیں جن میں ادویہ کی بہت تھوڑی مقدار ہوتی ہے۔ آج کل اس قسم کی ٹکیوں کا عام رواج ہو گیا ہے لیکن وہ اکثر بے فائدہ ہوتی ہیں کیونکہ جب ان کو دبا کر بنایا جاتا ہے تو وہ اس قدر سخت ہو جاتی ہیں کہ وہ معدہ یا امعاء میں بغیر تحلیل ہونے کے بالکل ویسے ہی براز میں خارج ہو جاتی ہیں +

بناوٹ کے لحاظ سے یہ ٹکیاں تین قسم کی ہوتی ہیں (۱) دبا کر بنائی ہوئیں (۲) بغیر دبائے سانچوں میں ڈھال کر بنائی ہوئیں جو ٹے بلیٹ ٹرٹ یوریٹس کہلاتی ہیں اور (۳) چاکولیٹ بیس سے بنائی ہوئیں جیسا کہ برٹش فارماکوپیا میں ان کے بنانے کی ہدایت ہے +

**نوٹ** ۔ کمپریسڈ ٹے بلیٹس بنانے والوں نے حال میں اس قسم کی ٹکیاں بنانے میں خاص طور پر ترقی کی ہے چنانچہ اب خاص قسم کی مشینوں سے ایسے اقراص بنائے جاتے ہیں

**انتباہ** ۔ ایسے ٹے بلیٹس جو صرف بیرونی استعمال کے لئے بنائے گئے ہوں انہیں انگریزی میں سولیوبز (Solubes) کہتے ہیں تاکہ وہ ایسے ٹے بلیٹس سے جو کہ اندرونی استعمال کے لئے بنائے گئے ہوں صرف نام ہی سے بخوبی تمیز ہو سکیں۔ تاہم اس خیال سے کہ ان کے استعمال میں کسی قسم کی غلطی نہ ہو جائے اکثر سولیوبز بلا ضرر رنگوں سے رنگین کر دئے جاتے ہیں +

**نوٹ** ۔ برووز ویلکم کمپنی (ایک مشہور دواساز ولائتی کمپنی) نے مذکورہ بالا ہر دو اصطلاحات یعنی "ٹے بلیٹس" اور "سولیوبز" کی بجائے اس قسم کی اپنی دو نئی اصطلاحات بنا کر انہیں پیٹنٹ کرا لیا ہے چنانچہ وہ ٹے بلیٹس کی بجائے

اگر طالب علم مختلف شربتوں کے رنگ و بُو اور ذائقہ سے واقفیت پیدا کرنے کی تکلیف گوارا کرلے تو اسے ان کو ایک دوسرے سے تمیز کرنا مشکل نہ ہوگا۔ کیونکہ جو شربت ایک دوسرے سے مشابہ ہوتے ہیں ان میں بُو یا ذائقہ کا امتیازی فرق ہوا کرتا ہے پس طالب علم کو چاہیئے کہ وہ تمام شربتوں کو پہلے بلحاظ ان کے رنگوں کے ان کو علیحدہ علیحدہ کرلے اور پھر بُو اور ذائقہ سے ان میں تفریق کرلے حتےٰ کہ وہ ہر ایک شربت کو بلاشبہ ٹھیک شناخت کرسکے چنانچہ باعتبار رنگ کے تمام شربت مندرجۂ ذیل ۵ جداول میں منقسم ہوسکتے ہیں :-

یہ تمام شربت کلرلیس یعنی بے رنگ ہوتے ہیں:

۱ برُوپس آرنیشیائی فلوریز
۲ برُوپس فیرائی آیوڈائیڈائی
۳ برُوپس فیرائی فاسفےٹس
۴ برُوپس کلورل
۵ برُوپس کوڈائی نی
۶ برُوپس کیلسائی لیکٹو فاسفےٹس

یہ تمام شربت براؤن یعنی بھورے رنگ کے ہوتے ہیں:

۱ برُوپس ٹالیوٹے ٹس
۲ برُوپس کاسکاری ایرومیٹی کس
۳ برُوپس ہیمی ڈس مائی
۴ برُوپس پرُونی ورجی ائینی
۵ برُوپس ریھی آئی

۱ برُوپس سنے نی } اس کا رنگ ڈارک براؤن یعنی تھوڑا سیاہی مائل ہوتا ہے

۱ برُوپس ریھی ائے ڈاس } یہ دونوں ریڈ یعنی سرخ
۲ برُوپس روزی } رنگ کے ہوتے ہیں

نوٹ :- برُوپس زنجی برِیس کسی قدر گدلا یعنی گدلا ہوتا ہے اور برُوپس فیرائی آیوڈائیڈائی کا رنگ بہت قابل تغیر ہوتا ہے۔

یہ سٹرا کلر یعنی تبنی رنگ کے ہوتے ہیں یعنی ایسا رنگ جو بھوسہ کو پانی میں بھگونے سے پیدا ہوتا ہے۔

۱ سروپس آرنیشیائی
۲ برُوپس ایرومیٹی کس
۳ برُوپس زنجی برِیس
۴ برُوپس سیلی
۵ برُوپس لائی موینس

نوٹ - ہندوستان اور دیگر گرم ممالک میں جب شدت گرمی سے شربت کے ترش یا خراب ہوجانے کا اندیشہ ہو تو شربت کو بناتے وقت اس میں ایلکُحال (۹۰ فیصدی) کی مقدار کو دو چند کرسکتے ہیں لیکن جس قدر کہ ایلکُحال بڑھائیں اسی قدر آب مُقطّر کی مقدار کم کردیں

| نمبر | نام سروپس - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت بروئے حجم | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | سروپس کس کاریبی ایرومیٹی کس ایروماٹک سیرپ آف کس کارا (شربت حب المقدس عطری) | لیکوئیڈ ایکسٹریکٹ آف کس کارا ۸ فلوئیڈ اونس ٹنکچر آف اورنج ۲ اونس - الکحل ۹۰ فیصدی ایک فلوئیڈ اونس - سینتن حارثر ۳ فلوئیڈ اونس اور سیرپ (شربت سادہ) ۶ فلوئیڈ اونس | ۱ ½ ۲ میں ۱ | ½ سے ۲ فلوئیڈ ڈرام | ستوئے میک ٹانک (مقوی معدہ) اور لیکسے ٹو ڈلیلن (ملین) دائمی قبض میں مفید ہے - |
| ۱ | سروپس کلورل (شربت کلورل) سیرپ آف کلورل | کلورل ہائیڈریٹ ۱۶۰۰ گرین - آب مقطر ۳۰ فلوئیڈ ڈرام - سیرپ حسب ضرورت تا ایک پائنٹ - | ۶ میں ۱ یا ایک ڈرام میں ۱۰ گرین کلورل | ½ سے ۲ فلوئیڈ ڈرام | ہپنا ٹک (منوم) نیند لانے کے لیے دیتے ہیں - |
| ۱ | سروپس کوڈائی ای (شربت کوڈین) سیرپ آف کوڈین | کوڈین فاسفیٹ ۴۰ گرین - آب مقطر ½ فلوئیڈ اونس - اور سیرپ ¾ ۱۹ فلوئیڈ اونس - | ۴۰ میں ۱ یا ایک ڈرام میں ¼ گرین | ½ سے ۲ فلوئیڈ ڈرام | ہپنا ٹک (منوم) نیند لانے کے لیے دیتے ہیں - |
| ۱۱ | سروپس کیل سیائی لیکٹو فاسفیٹس سیرپ آف لیکٹو فاسفیٹ آف کیلسیم | پریسی پی ٹیٹڈ کیلسیم کاربونیٹ ½ ۲ اونس - ٹن سن ٹریٹڈ فاسفورک ایسڈ ۴ فلوئیڈ اونس اور ۲۶۲ منم - لیکٹک ایسڈ ۶ اونس - شکر ۷۰ اونس - بازاری اورنج فلورواٹر ½ ۲ فلوئیڈ اونس اور آب مقطر حسب ضرورت تا ۵ پائنٹ - | | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | نروائن ٹانک (مقوی اعصاب) نرواس ڈی بیلی ٹی یعنی عصبی کمزوری میں دیا کرتے ہیں - |
| ۲۰ | سروپس گلیسو کوسائی سیرپ آف گلیسو کوز (شربت شیرہ انگور) | بازاری لیکوئیڈ گلیسو کوز (رقیق شیرہ انگور) ایک اونس - اور سیرپ ۲ اونس - دونوں کو ملالیں - | ۳ میں ۱ | | گولیاں بنانے میں کام آتا ہے - |
| ۲۱ | سروپس لائی مونس (شربت لیموں) سیرپ آف لیمن | تازہ لیمن پیل (لیموں کا چھلکا) کی باریک قاشیں ایک اونس - الکحل ۹۰ فیصدی حسب ضرورت - لیمن جوس ۲۵ فلوئیڈ اونس اور شکر صفا ۴۸ اونس - نوٹ - اگر لیموں کے تازہ چھلکے نہ ملیں تو خشک چھلکے استعمال کر سکتے ہیں - | ⅔ ۲ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | خوشبو کے لیے سیال ادویہ میں ملاتے ہیں |
| ۲۲ | سروپس ہیمی ڈس مس ای (شربت اننت مول) سیرپ آف ہیمی ڈس مس روٹ | ہیمی ڈس مس روٹ (عشبہ ہندی یا اننت مول) کوٹی ہوئی ۴ اونس - شکر صفا ۲۸ اونس اور کھولتا ہوا آب مقطر ایک پائنٹ | ۸ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | آتشک کے قوام (معدل) اور کف کیسے زہر میں بطور ایڈ جو بینٹ (مساعد عمل) کرتے ہیں - |

| نمبر | نام سیرپس۔ لاطانی۔ انگریزی۔ عربی۔ فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت بروئے حجم | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | سیرپس زنجبی برس<br>سیرپ آف جنجر (شربت زنجبیل) | جنجر (سونٹھ) مسفوف ½ اونس الکحل (۹۰ فیصدی) اور سیرپ (شربت سادہ) ہر ایک حسب ضرورت اس قدر کہ ایک پائنٹ شربت بن جائے۔ | ۴۰ میں ۱ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | کارمی نے ٹو (کاسر الریاح) اینٹی سپاز موڈک (دافع تشنج) |
| ۱۰ | سیرپس سیلی (شربت عنصل)<br>سیرپ آف سکوِل (شربت عنصل) | ونے گر آف سکوِل (سرکہ عنصل) ایک پائنٹ شکر مصفا ۴۸ اونس | ۴۸ اونس میں ایک پائنٹ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | ایکس پیک ٹورینٹ (ایک آونس کی خوراک میں ایمیٹک) |
| ۱۱ | سیرپس (سمپلیکس) (شربت ابرٹ)<br>سیرپ (سمپل) شربت (سادہ) | شکر مصفا ۵ پونڈ۔ کھولتا ہوا آب مقطر حسب ضرورت تا ۷½ پونڈ یعنی اس قدر کہ جس سے ۷½ پونڈ بوزن شربت تیار ہو جائے۔ | ½ ۷ میں ۱ | ۔ | شیرینی کے لئے استعمال کیا جاتا ہے |
| ۱۲ | سیرپس سے نی (شربت سنا)<br>سیرپ آف سنا | سنا ۴۰ اونس آئل آف کوری انڈر (روغن کشنیز) ۱۰ منم الکحل (۹۰ فیصدی) ۴۰ منم۔ شکر مصفا ۴۸ اونس اور الکحل (۲۰ فیصدی) ۷۰ فلوئیڈ اونس | ۲ میں ۱ | ½ سے ۲ فلوئیڈ ڈرام | خفیف کیتھارٹک (خفیف مسہل) |
| ۱۳ | سیرپس فیرائی آئیوڈائیڈائی<br>سیرپ آف فیرس آئیوڈائیڈ | آئرن وائر (لوہے کی تار) ½ اونس آئیوڈین ۲۶۰ گرین شکر مصفا ½ ۱۶ اونس آب مقطر حسب ضرورت تا ایک پائنٹ<br>نوٹ۔ اسکی ثقل مخصوص ۱۳۰۰ سے ۱۳۰۷ تک ہونی چاہیئے۔ | ۱۱ ونیم میں ایک گرین آئیوڈائیڈ آف آئرن ہوتا ہے | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | ٹیسے بی ٹانک (مقوی جگر) اور آلٹرے ٹو (معدل) سکرو فولا (خنازیر) وغیرہ میں دیا کرتے ہیں۔ |
| ۱۴ | سیرپس فیرائی فاسفے ٹس<br>سیرپ آف فاسفیٹ آف آئرن | آئرن وائر (لوہے کی تار) ۲۰۰ گرین کن سن ٹریٹڈ فاسفورک ایسڈ ½ ۱ فلوئیڈ اونس سیرپ ۱۲ فلوئیڈ اونس اور آب مقطر حسب ضرورت تا ایک [illegible] | ایک فلوئیڈ ڈرام میں ایک گرین فاسفیٹ آف آئرن | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | ہیمے ٹینک (مقوی خون) نروائن ٹانک (مقوی اعصاب) |
| ۱۵ | سیرپس فیرائی فاسفے ٹس کم کوئینا اٹ سٹرکنیا<br>سیرپ آف فاسفیٹ آف آئرن وِدھ کوئینین اینڈ سٹرکنین<br>ایسٹنس سیرپ (شربت ایسٹن) (شربت آہن۔ کونین و جوہر کچلہ) | آئرن وائر (لوہے کی تار) ۲۵۰ گرین کن سن ٹریٹڈ فاسفورک ایسڈ ½ فلوئیڈ اونس سٹرکنین (جوہر کچلہ) مسفوف ۵ گرین کوئینی سلفاس ۱۳۰ گرین سیرپ (شربت سادہ) ۱۲ فلوئیڈ اونس ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) حسب ضرورت تا ایک پائنٹ | ایک فلوئیڈ ڈرام میں ایک گرین فاسفیٹ ۔۔ کوئینین [illegible] گرین سٹرکنین | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | جنرل ٹانک (مقوی جسم) اور نروائن ٹانک (مقوی اعصاب) |

| نمبر | نام ہیروپس - لاطانی - انگریزی عربی - فارسی | اجزاء و ترکیب | طاقت سیدھے تھم | مقدار خوراک | افعال و استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| | ہیروپس آرنشیائی ، سیرپ آف اورنج (شربت نارنج) | ٹنکچر آف اورنج ایک فلوئیڈ اونس سیرپ ۷ فلوئیڈ اونس - دونوں کو ملالیں | ۱ میں ۸ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | قلیے دریعنی خوشبو اور ذائقہ کے لیے ملاتے ہیں |
| | ہیروپس آرنشیائی فلوریز ، سیرپ آف اورنج فلورس | بازاری اورنج فلوئر واٹر ۸ فلوئیڈ اونس قند مصفی ۳ پونڈ کھولتا ہوا آب مقطر حسب ضرورت تا ۴½ پونڈ | ۱ میں ۶¾ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | قلیے دریعنی خوشبو اور ذائقہ کے لیے ملاتے ہیں |
| | ہیروپس ایرو ماٹیکس (شربت عطری) ایرومیٹک سیرپ (خوشبودار شربت) | ٹنکچر آف اورنج ۵ فلوئیڈ اونس سینے منٹ واٹر ۵ فلوئیڈ اونس سیرپ ۱۰۰ فلوئیڈ اونس | • | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | خوشبو کے لیے ملاتے ہیں |
| | ہیروپس پرونائی ورجی نی ایٹی سیرپ آف ورجی نی ان پرون شربت آلوسیے ورجینیائی) | ورجی نی ان پرون بارک ۲ اونس شکر مصفا ۱۵ اونس گلیسرین ½ ۱ فلوئیڈ اونس آب مقطر حسب ضرورت تا ایک پائنٹ | ۱ میں ۶½ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | مزواش سیڈے ٹو (مسکن اعصاب) اور ذائقہ کے لیے استعمال کرتے ہیں - |
| ۵ | ہیروپس ٹالیوٹے نس (شربت طلو) سیرپ آف ٹولو (شربت ٹولو) | بالسم آف ٹولو ¼ ۱ اونس شکر مصفا ۲ پونڈ آب مقطر حسب ضرورت جس سے بوزن ۳ پونڈ ہو جائے | ۱ میں ۲۹ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | کف مکسچرز کو خوش ذائقہ کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں - |
| ۶ | ہیروپس روزی (شربت ورد) سیرپ آف روزیز (شربت گل سرخ) | خشک ریڈ روز پیٹل (گل سرخ کی پنکھڑیاں) ۲ اونس شکر مصفا ۳۰ اونس کھولتا ہوا آب مقطر ایک پائنٹ | ۱ میں ۱۷½ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | مکسچر کو خوش رنگ بنانے کے لئے استعمال کرتے ہیں - |
| ۷ | ہیروپس ریمی آئی (شربت ریوند) سیرپ آف رہوبرب | رہوبرب کی جڑ کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۲ اونس کوریں انڈر فروٹ کشنیز کا ۲۰ نمبر کا سفوف ۱ اونس شکر مصفا ۲۴ اونس ایلکحال (۹۰ فیصدی) ۸ فلوئیڈ اونس آب مقطر ۲۴ فلوئیڈ اونس | ۱ میں ۱۵ | ½ سے ۲ فلوئیڈ ڈرام | خفیف تینکسے ٹو (ملین) - بچوں کے لئے |
| ۸ | ہیروپس ریمی ایڈس (شربت شقیق) سیرپ آف ریڈ پاپی (شربت لالہ) | ریڈ پاپی پیٹل (گل لالہ کی پنکھڑیاں) ۱۳ اونس شکر مصفا ¼ ۲ پونڈ ایلکحال (۹۰ فیصدی) ½ ۲ فلوئیڈ اونس آب مقطر حسب ضرورت تا ۳ پونڈ | ۱ میں ۳½ | ½ سے ۱ فلوئیڈ ڈرام | مکسچرز کو خوش رنگ بنانے کے لئے ان میں ملا دیا کرتے ہیں |

**نوٹ** :- (۱) کوکین کی ایک آن آفیشل سپازی ٹری ہے جو ایسی کھوکھلی بنی ہوئی ہوتی ہے کہ انگلی کے پور پر چڑھاکر استعمال کی جاسکے۔ اس قسم کی سپازی ٹری وضع حمل کے پہلے درجہ میں دردزہ کو کم کرنے کے لئے سروکس یوٹرائی (گردن رحم) میں داخل کی جاتی ہے +

(۲) ہر ایک گلیسرین سپازی ٹری جس کی بیس جلیٹین ہوتی ہے ۳۰ گرین سے ۱۰ یا ۱۲ گرین تک کی بنائی جاتی ہے۔ اس کو ریکٹم (دبر) میں رکھنے سے قبض رفع ہو جاتی ہے +

(۳) سپازی ٹوریا پلمبائی کمپازیٹا میں ایک گرین اوپیم ہوتی ہے اگرچہ اس کے نام سے ایسا ظاہر نہیں ہوتا +

(۴) سپازی ٹریز (شیاف) یا تو اس غرض سے استعمال کئے جاتے ہیں کہ ریکٹم (دبر) یا اسکے متصلہ اعضاء مثلاً رحم و مثانہ وغیرہ پر ان کی تاثیر ہو سکے اور یا اس غرض سے کہ معدہ کو بلا کسی قسم کی تکلیف دینے کے تمام جسم پر ان کا کلی اثر ہو سکے جیسا کہ مارفین سپازی ٹری ریکٹم (دبر) وغیرہ کے درد و خراش کو کم یا رائل کرنے کے لئے بھی استعمال کی جاتی ہے اور نیند لانے کے لئے بھی۔ اسی طرح سے کمپونڈ لیڈ سپازی ٹری تاثیر کرتی ہے +

## سروپی (SYRUPI) یعنی اشربہ

ڈاکٹری نام — عربی نام

(لاطانی) سروپس (Syrupus) واحد۔ سروپی (Syrupi) جمع۔ (عربی) شربت یا شراب۔ اشربہ جمع

(انگریزی) سرپ (Syrup) واحد۔ سرپس (Syrups) جمع۔ (فارسی) شربت ۔ شربتہا جمع

**تعریف** - سرپ یعنی شربت ایک شیریں سیال مرکب ہے جو دوا کو شیرۂ قند مصفا میں ڈال کر بنایا جاتا ہے +

شربت میں شکر ایک تو اس غرض سے ڈالی جاتی ہے کہ جو دوا اس میں ڈالی گئی ہے وہ محفوظ رہے خراب نہ ہو جائے اور دوسرے اس غرض سے کہ دوا کا ذائقہ شیریں ہو جائے۔ چنانچہ سروپس فیرائی آئیوڈائی ڈائی اور سروپس فیرائی فاسفے ٹس میں شکر آکسی ڈے شن کو روکتی ہے +

برٹش فارماکوپیا میں مندرجۂ ذیل ۲۲ سرپ ہیں :-

